آیات نمبر 284 تا 286: سورت کے آخر میں پھر ایک دفعہ واضح کیا گیا ہے کہ اللہ ہی اس کائنات کی ہر چیز کا مالک ہے اور ہر فیصلہ کا اختیار اسی کے پاس ہے، اللہ کے رسول اور مومن بندے ہر اس چیز پر ایمان لائے جو ان کی طرف نازل کی گئی اور آخر میں ایک عظیم دعا تلقین کی گئی ہے

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ ؕ وَ اِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْۤ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے سب کا مالک اللہ ہی ہے، اور جو کچھ تمہارے دل میں ہے خواہ اسے ظاہر کرو یا اسے چھپاؤ اللہ تم سے اس کا حساب لے گا فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَ يُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲۸۴﴾ پھر جسے وہ چاہے گا بخش دے گا اور جسے چاہے گا عذاب دے گا، اور اللہ ہر چیز پر پوری طرح قادر ہے اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَ الْمُؤْمِنُوْنَ ؕ رسول اللہ ﷺ اس پر ایمان لائے جو کچھ ان پر ان کے رب کی طرف سے نازل کیا گیا اور اہلِ ایمان بھی كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَ مَلٰٓئِكَتِهٖ وَ كُتُبِهٖ وَ رُسُلِهٖ ۟ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۟ وَ قَالُوْا سَمِعْنَا وَ اَطَعْنَا ۗ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَ اِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ﴿۲۸۵﴾ یہ سب اللہ پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر ایمان لائے، کہتے ہیں ہم اس کے رسولوں پر ایمان لانے میں کسی رسول کے درمیان بھی فرق نہیں کرتے، اور ان سب نے کہا کہ ہم نے تیرا حکم سنا اور خوشی سے قبول کیا، اے ہمارے رب!

ہم سب تیری مغفرت کے طلب گار ہیں اور ہم کو تیری ہی طرف لوٹنا ہے لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَ عَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ اللہ کسی پر اس کی طاقت سے زیادہ بوجھ نہیں ڈالتا، ہر شخص کی نیکی کا فائدہ بھی اسی کے لئے ہے اور اس کے گناہ کا وبال بھی اسی پر ہو گا رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَ لَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ اے ہمارے رب! اگر ہم بھول کر یا نا سمجھی میں کوئی غلطی کر بیٹھیں تو ہمارا مواخذہ نہ فرما، اے ہمارے رب! ہم پر ایسے سخت حکم کا بوجھ نہ ڈال جیسا تو نے ہم سے پہلی امتوں کے لوگوں پر ڈالا تھا رَبَّنَا وَ لَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَ اعْفُ عَنَّا وقفة وَ اغْفِرْ لَنَا وقفة وَ ارْحَمْنَا وقفة اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿٢٨٦﴾ اے ہمارے رب! ہم پر اتنا بوجھ نہ ڈال جسے اٹھانے کی ہم میں طاقت نہ ہو، اور ہم سے در گزر فرما، اور ہمیں بخش دے، اور ہم پر رحم فرما، تو ہی ہمارا آقا ہے پس کافروں کے مقابلے میں ہماری مدد فرما رکوع [۴۰]